لے کر خیبر کی طرف روانہ ہوئے۔ کیونکہ اس دوران میں اطلاع آ چکی تھی کہ یہودِ خیبر اور بنی غطفان مدینہ پر حملہ کرنے کی تیاریاں کر رہے ہیں۔ چونکہ اندیشہ تھا کہ بنی غطفان، اہلِ خیبر کی امداد کو ضرور آئیں گے، اس لئے آپؐ نے اپنی فوجیں بنی غطفان اور خیبر کے درمیان اتاریں۔ بنی غطفان یہودیوں کی امداد کے لئے نکلے لیکن جب انہیں معلوم ہوا کہ خود ان کا گھر خطرہ میں ہے تو وہ واپس چلے گئے۔

خیبر میں یہودیوں کے چھ مضبوط قلعے تھے، ان میں ناعم اور قموص خاص طور پر مشہور تھے۔ ناعم میں وہ رسد اور سامانِ جنگ کے ذخیرے رکھتے تھے اور قموص ان کا سب سے مضبوط اور محفوظ قلعہ تھا۔ یہودیوں کا مشہور بہادر مرحب جو ایک ہزار سوار کے برابر مانا جاتا تھا، اسی قلعہ میں رہتا تھا۔ مسلمانوں نے خیبر پہنچ کر سب سے پہلے ناعم پر حملہ کیا اور اسے بآسانی فتح کر لیا۔ لیکن یہودیوں کی فوجی طاقت کا اصلی مرکز قموص تھا۔ اس قلعہ کو سر کرنے کے لئے سب سے پہلے حضرتِ ابوبکرؓ اور عمرؓ بھیجے گئے۔ لیکن یہ قلعہ ان سے سر نہ ہو سکا۔ آن حضرتؐ نے اعلان فرمایا کہ کل ہم اس شخص کو اپنا عَلَم (جھنڈا) دیں گے جو خیبر کو فتح کرے گا۔ سب صحابہؓ بے قرار تھے کہ یہ کون خوش نصیب شخص ہے۔ صبح ہوئی تو آپؐ نے حضرتِ علیؓ کو طلب فرمایا اور اسلامی عَلَم اُن کے ہاتھ میں دے دیا۔ یہ ایک بالکل غیر متوقع بات تھی کیونکہ حضرت علیؓ کی آنکھیں دُکھتی تھیں اور وہ لڑائی میں حصہ لینے سے معذور تھے۔ لیکن آپؐ کی دُعا سے حضرتِ علیؓ کی آنکھیں درست ہو گئیں۔ حضرتِ علیؓ نے پہلے ہی ہلّے میں یہودیوں کے بہادر سردار مرحب کو قتل کر دیا۔ کہتے ہیں کہ اس معرکے میں آپؓ کی ڈھال ہاتھ سے گر پڑی تو آپ نے خیبر کا دروازہ اُکھاڑ لیا اور اسے بطورِ سپر استعمال کیا۔ مرحب کے قتل کے بعد یہودیوں نے عام حملہ کیا۔ لیکن وہ پسپا ہوئے اور آخرکار بیس دن کے

محاصرے کے بعد خیبر فتح ہو گیا۔

خیبر فتح ہونے کے بعد خیبر کی زمینوں پر مسلمانوں کا حق تھا اور اس زمانے میں فاتح قومیں مفتوح قوموں سے یہی سلوک کیا کرتی تھیں۔ لیکن آپ نے ایک نئی مثال قائم کر دی۔ یہودیوں کی زمینیں ان کو اس شرط پر واپس دے دی گئیں کہ وہ ان کی آدھی پیداوار بطور سالانہ خراج دیا کریں۔ جب فصل تیار ہو چکتی تو آپؐ کسی معزز صحابی کو بھیجتے جو پیداوار کو دو حصوں میں تقسیم کر دیتے اور یہودیوں سے کہتے کہ جو حصہ چاہو لے لو۔ یہودی اس عدل و انصاف پر حیران ہوتے تھے۔ (شبلی۔ اوّل ۴۸۱)

## ج : خیبر کی اہمیت

(۱) مکہ کے بعد خیبر اسلام کے مخالفین کا سب سے بڑا مرکز تھا۔ اور مسلمانوں کے لئے سب سے بڑا خطرناک۔ اب مرکز ٹوٹ گیا۔ کفارِ مکہ اور یہودی اگرچہ مذہباً مختلف تھے۔ لیکن سیاسی اسباب کی بنا پر وہ متحد ہو گئے تھے۔ خیبر کی فتح سے مشرکین کا ایک بازو جاتا رہا۔ اور فتحِ مکہ کے لئے آسانیاں پیدا ہو گئیں۔ فتحِ خیبر، فتح مکہ کا دیباچہ ثابت ہوئی۔

۲۔ خیبر کی فتح کے بعد یہودیوں کی طاقت ٹوٹ گئی۔ اور وہ عرب میں ایک بے اثر اقلیت کی حیثیت سے رہ گئے۔ لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ ان کی ریشہ دوانیاں ختم ہو گئیں۔ حضرت عمرؓ کے زمانہ تک وہ اپنی مفسدانہ سرگرمیوں سے باز نہ آئے۔ اور آخر کار حضرت عمرؓ نے انہیں خیبر سے نکال کر شام میں آباد کیا۔ اور اس طرح سرزمینِ عرب نامسلموں سے بالکل پاک ہو گئی۔

۳۔ یہ ایک تسلیم شدہ حقیقت ہے کہ شریعتِ اسلامیہ کی تکمیل بتدریج ہوئی ہے۔ فتح خیبر تک آنحضرت صلعم کو اتنا موقعہ نہ تھا کہ آپؐ بجز بنیادی عقائد اور عنصری عبادات کے اور کوئی تعلیم مسلمانوں کو دے سکیں۔ اب فتح خیبر کے بعد ایک طرف تو یہودیوں سے نجات ملی اور دوسری طرف کفارِ مکہ سے اطمینان ہوا۔ اب

آں حضرتؐ کو اتنی فرصت تھی کہ آپ مسلمانوں کی سماجی زندگی کو ایک نئے نظام میں ڈھال سکیں۔ چنانچہ فتحِ خیبر کے بعد مسلمانوں کی سماجی زندگی میں کئی تبدیلیاں کی گئیں۔ مثلاً وحی کے ذریعہ سے بعض خاص قسم کے جانور اور پرندے حرام قرار دئے گئے۔ اسی طرح بعض بُری رسمیں ناجائز قرار دی گئیں۔

فتح خیبر سے اسلام کے سیاسی نظام کا بھی آغاز ہوتا ہے۔ اب تک مسلمانوں نے جتنی لڑائیاں لڑی تھیں وہ دفاعی تھیں۔ خیبر پہلی جنگ ہے جس میں غیر مسلم رعایا بنائے گئے۔ اُن کے ساتھ جو برتاؤ آں حضرتؐ نے کیا وہ آپؐ کے جانشینوں کے لئے نمونہ قرار پایا۔ خیبر کے یہودیوں کو مکمل مذہبی آزادی دی گئی اور ان کے دینی معاملات سے کسی قسم کا تعرض نہ کیا گیا۔ ان کی زمینیں ان کے پاس رہنے دی گئیں۔ جب خلفائے راشدین کے زمانہ میں اسلامی فتوحات کا دور شروع ہوا تو مفتوحہ ممالک کے ساتھ انہی اصولوں پر عمل کیا گیا۔

## جنگ موتہ

عرب اور شام کے سرحدی علاقہ پر بنی غسان کی حکومت تھی یہ لوگ ایک عرصہ سے عیسائی ہو گئے تھے اور قیصرِ روم (یعنی شہنشاہِ قسطنطنیہ) کے باجگذار تھے۔ آنحضرتؐ نے مختلف ممالک کے بادشاہوں کو جو تبلیغی خطوط لکھے تھے، ان میں سے ایک اس علاقے کے حاکم شرجیل کے نام تھا۔ شرجیل نے آپؐ کے قاصد کو قتل کر دیا۔ آپؐ نے اس کا بدلہ لینے کے لئے تین ہزار کا لشکر اپنے آزاد کردہ غلام زید بن حارث کی کمان میں روانہ کیا۔ آپؐ نے ایک غلام کو بڑے بڑے سرکردہ صحابیوں پر افسر مقرر کر کے اسلام کی مساوات کا نقشہ قائم کر دیا کہ اسلام میں چھوٹے اور بڑے کی کوئی تخصیص نہیں۔ اس لشکر کو روانہ کرتے وقت آپؐ نے زید کو ہدایت کی کہ وہ عیسائی راہبوں پر ہاتھ نہ اُٹھائیں۔ کسی عورت اور بچے کو قتل نہ کریں کسی بوڑھے کو نہ ستائیں اور کسی درخت کو نہ کاٹیں۔ ساتھ ہی آپؐ نے فرمایا کہ اگر زید شہید ہو جائیں تو جعفر بن ابوطالب ان کی جگہ لیں اور اگر وہ بھی شہید

ہو جائیں تو عبداللہ بن رواحہ سپہ سالار بنیں اور اگر وہ بھی شہید ہو جائیں تو پھر مسلمان جس کو مناسب سمجھیں اپنا سردار بنالیں ۔

جب اسلامی لشکر موتہ کے مقام پر پہنچا تو ایک لاکھ عیسائی فوج ان کے مقابلہ کے لئے موجود تھی ۔ ایک لاکھ اور تین ہزار کا کوئی مقابلہ نہ تھا ۔ زید نے اپنے افسروں سے مشورہ کیا کہ آیا ہم آن حضرت صلعم کو دشمن کی تعداد سے باخبر کریں ، تاکہ آپؐ انہیں مزید کمک بھیجیں ۔ حضرت عبداللہ بن رواحہ نے اٹھ کر تقریر کی کہ اگر ہم مدینہ سے شہادت کا درجہ حاصل کرنے کے لئے نکلے ہیں تو ہمیں اس بات کی پرواہ نہیں کرنی چاہیئے کہ دشمن کی تعداد کتنی ہے ۔ اس تقریر سے مسلمانوں کے حوصلے بڑھ گئے اور وہ دشمن کے لشکر پر ٹوٹ پڑے ۔ پہلے حضرتِ زید نے شہادت پائی ۔ اب اسلامی جھنڈا حضرتِ جعفر بن ابوطالب کے ہاتھ میں تھا ۔ انہوں نے بڑی بہادری دکھائی ۔ لڑتے لڑتے جب ان کا داہنا ہاتھ کٹ گیا تو جھنڈا بائیں ہاتھ میں لے لیا ۔ جب وہ بھی کٹ گیا تو جھنڈے کو گود میں لے لیا اور اسی حالت میں شہادت پائی ۔ ان کے بعد حضرت عبداللہ بن رواحہ شہید ہو گئے تو پھر حضرتِ خالد بن ولید سپہ سالار منتخب کئے گئے ۔ انہوں نے اپنی مختصر سی فوج کو دائیں بائیں ۔ آگے پیچھے اس حکمتِ عملی سے لڑایا کہ دشمن اس کے جھکمے میں آگئے کہ مسلمانوں کو مزید امداد پہنچ گئی ہے ۔ مسلمانوں کے پے در پے حملوں سے دشمن پیچھے ہٹ گیا اور اس طرح حضرتِ خالد بن ولید اسلامی فوج کو دشمن کے نرغے سے نکال لائے ۔

اس کارنامہ پر آں حضرتؐ نے خالد کو سیف اللہ (اللہ کی تلوار) کا خطاب دیا ۔ یہی وجہ تھی کہ انہیں زندگی بھر کسی معرکے میں شکست نہیں ہوئی ۔

# باب ۱۲

# فتح مکہ ۸ھ

**مکہ پر چڑھائی کے اسباب** قریش مسلمانوں کے خلاف مسلسل جنگوں سے تنگ آ چکے تھے۔
اسی لئے انہوں نے حدیبیہ کے مقام پر مسلمانوں سے صلح کر لی تھی۔ لیکن وہ صلح حدیبیہ پر زیادہ دیر تک قائم نہ رہ سکے۔ حدیبیہ کی شرائط میں سے ایک شرط یہ تھی کہ قبائل عرب، قریش مسلمانوں میں سے جس کے ساتھ چاہیں معاہدہ کر لیں۔ اس بنا پر بنی خزاعہ مسلمانوں کے اور بنی بکر قریش کے حلیف ہو گئے۔ اس کے معنی یہ تھے کہ اگر بنی بکر بنی خزاعہ پر حملہ کریں تو مسلمان بنی خزاعہ کی حمایت کریں گے۔ اسی طرح اگر بنی خزاعہ، بنی بکر پر حملہ کریں تو بنی بکر کو قریش کی حمایت حاصل ہو گی۔ ان دونوں قبیلوں کے درمیان کئی سالوں سے دشمنی چلی آتی تھی۔ حدیبیہ کے دو سال بعد دفعتہً بنی بکر نے مسلمانوں کے حلیف قبیلہ بنی خزاعہ پر حملہ کر دیا۔ اور جب انہوں نے خانہ حرم میں پناہ لی تو وہاں بھی انہیں نہ چھوڑا۔ اس لڑائی میں رؤسائے قریش نے علانیہ بنی بکر کی امداد کی اور صلح کا معاہدہ توڑ دیا۔

قبیلہ خزاعہ کے چند سردار آنحضرت ﷺ کی خدمت میں شکایت لے کر پہنچے اور آپ ﷺ سے قریش کی زیادتیوں کا بدلہ لینے کی درخواست کی۔ جب آپ ﷺ نے تمام واقعات سنے تو آپ ﷺ کو سخت رنج ہوا لیکن کوئی سخت قدم اٹھانے سے پہلے آپ ﷺ نے مناسب سمجھا کہ صلح جوئی سے کام نکالا جائے۔ آپ ﷺ نے

ایک قاصد بھیجا اور قریش کے سامنے تین شرطیں پیش کیں کہ ان میں سے کوئی ایک منظور کی جائے۔

۱۔ مقتولوں کا خون بہا دیا جائے۔

۲۔ قریش بنی بکر کی حمایت سے الگ ہو جائیں۔

۳۔ اعلان کیا جائے کہ حدیبیہ کا معاہدہ ٹوٹ گیا۔

جب قاصد قریش کے پاس پہنچا تو انہوں نے کہا کہ ہمیں تیسری شرط منظور ہے اس پر قاصد واپس آگیا۔

قاصد کے واپس جانے کے بعد قریش کو اندیشہ ہوا کہ مبادا مسلمان حملہ کر بیٹھیں، اس لئے انہوں نے معاہدہ کی تجدید کے لئے ابوسفیان کو سفیر بنا کر مدینہ بھیجا۔ ابوسفیان نے حضرت ابوبکرؓ۔ حضرت عمرؓ اور حضرت علیؓ سے سفارش کروانی چاہی۔ مگر انہوں نے انکار کر دیا۔ چنانچہ ابوسفیان مدینہ سے ناکام واپس آیا۔

## مکہ پر چڑھائی

ابوسفیان کے جانے کے بعد آپؐ نے مکہ پر چڑھائی کی تیاریاں شروع کر دیں۔ اور اپنے حلیف قبائل کو کہہ بھیجا کہ وہ تیار ہو کر آئیں۔ ساتھ ہی یہ احتیاط بھی کی کہ اہلِ مکہ کو خبر نہ ہونے پائے۔ ایک صحابی نے قریش کو ایک عورت کے ذریعہ سے خبردار کرنے کی کوشش کی۔ لیکن وہ عورت راستہ ہی میں پکڑی گئی۔ اور اس سے خط چھین لیا گیا۔ جب وہ صحابی آپؐ کی خدمت میں پیش کئے گئے تو انہوں نے یہ عذر پیش کیا کہ میرے بال بچے ابھی تک مکہ میں ہیں۔ میں نے قریش پر احسان رکھنا چاہا، تاکہ وہ اس صلہ میں میرے بال بچوں کی حفاظت کریں۔

چونکہ وہ صحابی بدر کے معرکہ میں شرکت کر چکے تھے۔ اس لئے ان سے کوئی مواخذہ نہ کیا گیا۔

## ابوسفیان کی گرفتاری اور معافی

جب تمام تیاریاں مکمل ہو چکیں تو آپؐ دس ہزار کا لشکرِ جرار لے کر مکہ کی طرف روانہ ہو گئے۔ اور مرالظہران پہنچ کر قیام کیا۔ یہ مقام مکہ سے صرف ایک منزل کی دوری پر تھا۔ یہاں آپؐ نے حکم دیا کہ اسلامی فوجیں دور دور تک پھیل جائیں۔ قریش کو جب خبر ہوئی کہ مسلمان اچانک ان کے سر پر آ پہنچے ہیں تو ان کے اوسان خطا ہو گئے۔

ابوسفیان اپنے دو ساتھیوں کے ساتھ اس خبر کی تحقیق کے لئے نکلا۔ جب مکہ سے باہر نکلے تو کیا دیکھتے ہیں کہ تمام صحرا آگ سے روشن ہے اور جہاں تک نگاہ کام کرتی ہے ، اسلامی لشکر کا کیمپ پھیلا ہوا ہے۔ اس اثنا میں اسلامی لشکر کے چند سپاہیوں نے جن میں حضرتِ عباس بھی شامل تھے ، ابوسفیان کو پہچان کر گرفتار کر لیا۔ حضرتِ عباسؓ نے ابوسفیان کو فوراً آنحضرتؐ کی خدمت میں پیش کیا۔ تاکہ کوئی معافی کی صورت پیدا ہو سکے۔ حضرتِ عباس اور ابوسفیان زمانۂ جاہلیت میں بہت گہرے دوست تھے حضرت عمرؓ نے ابوسفیان کی صورت دیکھتے ہی تلوار نیام سے نکال لی اور کہنے لگے کہ "یا رسول اللہ! اجازت دیجئے کہ میں آج اس دشمنِ خدا کی گردن اڑا دوں"۔ مگر آپؐ کے چچا حضرتِ عباسؓ نے سفارش کی کہ اسے معاف کر دیا جائے۔ ابوجہل کے بعد ابوسفیان اسلام کا سب سے بڑا دشمن تھا۔ اس نے مدینہ پر بار بار حملے کئے۔ تمام قبائلِ عرب کو مسلمانوں کے خلاف اکسایا۔ کئی بار آپؐ کے قتل کی سازشیں کیں۔ لیکن آپؐ کی شان کریمی دیکھئے کہ آپؐ نے نہ صرف اسے بالکل معاف کر دیا بلکہ اس کی یہ عزت افزائی کی کہ مکہ میں داخل ہوتے وقت اس کے گھر کو امن کی جگہ قرار دیا۔ رات بھر ابوسفیان حضرتِ عباس کے پاس رہا۔ دوسرے دن جب بارگاہِ نبوی میں حاضر ہوا تو آپؐ نے پوچھا کہ ابوسفیان! کیا اب بھی

اسلام لانے میں کچھ تامل ہے ؟ ابوسفیان نے ندامت سے گردن جھکالی اور کلمۂ شہادت پڑھ کر مسلمان ہوگیا۔

## مکّہ میں داخلہ - ۲۰ رمضان ۸ھ

آخر کار وہ وقت آگیا کہ فتحِ مبین کا خداوندی وعدہ پورا ہو۔ چشمِ فلک نے حیران ہوکر دیکھا کہ وہی محمدؐ جو رات کی تاریکی میں انتہائی بے کسی کی حالت میں صرف ایک ساتھی کے ساتھ مکّہ سے نکلا تھا۔ آج ٹھیک آٹھ برس کے بعد اس شان سے مکّہ میں داخل ہو رہا ہے کہ اس کے جھنڈے تلے دس ہزار فدایانِ اسلام جمع ہیں۔ مکّہ میں داخل ہوتے وقت آپؐ نے اعلان کرادیا۔ کہ جو شخص ہتھیار ڈال دے گا۔ یا حرمِ پاک میں پناہ لے گا۔ یا ابوسفیان اور حکیم بن حزام (حضرتِ خدیجہؓ کے قریبی رشتہ دار) کے گھر پناہ لے گا۔ یا اپنے گھر کا دروازہ بند کرلے گا، اس کو امن دیا جائے گا۔

۲۰ رمضان ۸ھ جمعہ کے دن، آپؐ مکّہ کے بالائی حصّہ سے اور حضرتِ خالد بن ولید زیریں حصّہ سے شہر میں داخل ہوئے۔ لشکرِ اسلامی کو تاکید تھی کہ جب تک کوئی شخص خود ان پر حملہ نہ کرے، وہ کسی پر تلوار نہ اٹھائیں۔ قریش اتنا بڑا لشکر دیکھ کر ہکّا بکّا رہ گئے دس ہزار کے مقابلہ کی ان میں تاب کہاں تھی ؟ مگر پھر بھی عکرمہ بن ابوجہل اور اس کے چند ساتھیوں نے حضرتِ خالد بن ولید کی خفیف سی مزاحمت کی جس میں تین مسلمان شہید ہوئے اور تیرہ کافر مارے گئے۔ اس طرح مکّہ نہایت امن و سکون کے ساتھ مسلمانوں کے ہاتھ آگیا۔

دُنیا کی مہذّب اور غیر مہذّب قوموں کا ہمیشہ سے یہ دستور رہا ہے

کہ مفتوح شہر فاتح فوج کے حوالے کردیا جاتا ہے کہ وہ جس قسم کی غارت گری چاہیں مچائیں۔ ان سے کوئی باز پرس نہیں کی جاتی۔ رُومیوں نے جب کارتھیج فتح کیا تو اُس کی بنیادیں تک اکھڑوا دیں اور ان میں ہل چلا دیا۔ غدر کے بعد جب انگریز دہلی میں داخل ہوئے تو انہوں نے تمام شہر کو گورہ فوج کے حوالے کر دیا۔ دوسری جنگِ عظیم میں جب رُوسی اور اتحادی فوجیں برلن میں داخل ہوئیں تو اس کی اینٹ سے اینٹ بجا دی۔ یہاں اسلامی افواج مکّہ میں فاتحانہ داخل ہو رہی ہیں اور کسی شہری کو ہاتھ تک نہیں لگایا گیا۔ غیر مسلم مورخین آج تک اس حیرت انگیز منظر پر انگشت بدندان ہیں۔

**کعبہ کی تطہیر** مکّہ میں داخل ہوتے ہی آپؐ سیدھے خانہ کعبہ میں گئے، اس وقت یہاں تین سو ساٹھ بُت نصب تھے۔ آپؐ کے ہاتھ میں ایک لکڑی (بقول بعض مورخین ایک کمان) تھی۔ آپؐ ہر بُت کو لکڑی سے توڑتے جاتے تھے اور زبانِ مبارک سے فرماتے تھے:۔

جاء الحق و زھق الباطل ان الباطل کان زھوقا۔ (ترجمہ) حق آ گیا اور باطل مٹ گیا۔ تحقیق باطل مٹنے ہی کی چیز ہے۔

اس کے بعد آپؐ نے کعبہ کو دیگر آلائشوں (یعنی تصاویر وغیرہ) سے پاک کیا اور دو رکعت نمازِ شکرانہ ادا کی۔

**قریش کو عام معافی** اِن امور سے فارغ ہونے کے بعد آپؐ کعبہ کے صحن میں تشریف لائے۔ آپؐ کے سامنے تمام قریش جمع تھے، ان میں وہ بھی تھے۔ جنہوں نے اسلام کے مٹانے میں کوئی کسر اُٹھا نہ رکھی۔ وہ بھی تھے جنہوں نے آپؐ کی راہ میں

کانٹے بچھائے۔ وہ بھی تھے جنہوں نے آپؐ کے قتل کے منصوبے باندھے اور وہ شقی القلب بھی تھے جنہوں نے غریب مسلمانوں پر طرح طرح کے ظلم ڈھائے تھے۔ قریش کے دل خوف سے دھڑک رہے تھے کہ دیکھیں آج ہماری کرتوتوں کی کیا سزا ملتی ہے۔ آپؐ نے سب سے پہلے خطبہ دیا جس کا ماحصل یہ تھا کہ آج سے عرب کے تمام جاہلانہ قوانین جن کی بنا خاندانی تفاخر اور نسلی امتیاز پر تھی منسوخ کئے جاتے ہیں اور ان کی بجائے اسلامی مساوات پر نسلِ انسانی کی بنیاد رکھی گئی۔ خطبہ کے بعد آپؐ نے بڑے بڑے جباران قریش سے پوچھا کہ آج تم کس قسم کے سلوک کی مجھ سے امید رکھتے ہو؟ سب نے یک زبان ہو کر کہا کہ "تم ہمارے شریف بھائی ہو اور شریف بھائی کے بیٹے ہو۔ آپؐ نے فرمایا کہ اچھا، جاؤ! تم سب آزاد ہو۔ تم سے کوئی بازپرس نہیں کی جاتی۔ چند اشتہاری مجرموں کے علاوہ باقی سب کو معافی دے دی گئی، اور تو اور حبشی غلام وحشی (جس نے حضرتِ حمزہؓ کو چھپ کر قتل کیا تھا۔ اور ابوسفیان کی بیوی ہندہ (جس نے ان کا کلیجہ چبایا تھا) کو بھی معاف کر دیا گیا۔ انہیں کے ساتھ آپؐ نے ایک ایسے شخص کو بھی معاف کر دیا جس نے آپؐ کی بیٹی زینبؓ کو ہجرت کرتے وقت زخمی کر دیا تھا۔ اور وہ انہی زخموں سے جانبر نہ ہو سکیں۔ ہجرت کے بعد کفارِ مکہ نے مہاجرین کی جائیدادوں پر قبضہ کر لیا تھا۔ آپؐ حق بجانب تھے اگر آپؐ مہاجرین کو ان کے مکانات وغیرہ واپس دلاتے۔ مگر آپؐ نے مہاجرین کو حکم دیا کہ وہ اپنے حقوق سے دست بردار ہو جائیں۔

## اہلِ مکہ کا قبولِ اسلام

اس معافیٔ عام کے بعد آپؐ صفا کی پہاڑی پر جلوہ فرما ہوئے۔ جو لوگ اسلام قبول کرتے جاتے تھے۔ آپؐ ان سے بیعت لیتے تھے۔ اس موقعہ پر تقریباً تمام اہلِ مکہ مسلمان ہو گئے۔ صرف چند کافر اپنے

مذہب پر قائم رہے۔ ان کو پوری پوری مذہبی آزادی دی گئی۔ اس کا پتہ اس بات سے چلتا ہے کہ جنگِ حنین میں کئی کافر بھی مسلمانوں کی فوج میں شامل تھے۔ ابوسفیان تو پہلے ہی مسلمان ہو چکا تھا۔ اب اس کا بیٹا معاویہ اور اُس کی بیوی ہندہ بنت عتبہ (جس نے حضرتِ حمزہؓ کا جگر چبایا تھا، لیکن جس کو آپؐ نے معافی دے دی تھی) بھی مسلمان ہو گئے۔ حضرت ابوبکرؓ کے والد ابو قحافہ جو بڑھاپے کی وجہ سے نابینا ہو گئے تھے۔ وہ بھی اسی موقعہ پر مسلمان ہوئے۔ حتیٰ کہ اسلام کے سب سے بڑے دشمن ابوجہل کا لڑکا عکرمہ اور صفوان بن امیہ جو فتحِ مکّہ کے وقت بھاگ گئے تھے، واپس آ کر مسلمان ہو گئے۔ یہ وہ لوگ تھے جنہوں نے اپنی تمام عمریں اسلام اور رسُولِ اکرمؐ کی مخالفت میں گزار دی تھیں۔ مگر آپؐ کی رحیمانہ پالیسی سے متاثر ہو کر اب انہوں نے باقی ماندہ زندگی اسلام کے راستہ میں وقف کر دی۔ عکرمہ بن ابوجہل یرموک کی لڑائی میں شہید ہوئے اور ابوسفیان کی ایک آنکھ جنگِ یرموک میں جاتی رہی۔ ایک آنکھ پہلے ہی جنگِ حنین میں ضائع ہو چکی تھی۔

## مدینہ کو واپسی

مکّہ میں پندرہ دن قیام کے بعد آپؐ مدینہ واپس تشریف لے گئے۔ جب مکّہ فتح ہوُا تو انصار میں سے بعض لوگوں کو یہ خیال پیدا ہوُا کہ آپؐ کو مکّہ بہت محبوب ہے اور تمام قریش بھی مسلمان ہو چکے ہیں اس لئے اب آپؐ اپنے وطن ہی میں رہیں گے۔ انصار کے اس اندیشہ کی آپؐ کو بھی خبر ہو گئی۔ آپؐ نے انصار کو بُلا کر پُوچھا کہ آپ لوگوں کو میری جانب سے کیا اندیشہ ہے؟ پہلے تو انصار نے چھپانے کی کوشش کی لیکن جب آپؐ نے اصرار کیا تو انہیں مجبوراً اپنے اندیشے کا اظہار کرنا پڑا۔ آپؐ نے فرمایا

کہ "یہ کبھی نہیں ہو سکتا کہ میں آپ کو چھوڑ کر مکہ میں رہائش اختیار کروں۔ میری زندگی اور موت تم لوگوں کے ساتھ ہے۔"

---



# باب ۱۲

# جنگِ حنین جنگِ تبوک اور وفود کی آمد

**جنگِ حنین ۸ھ** اس لڑائی کے دو اور نام بھی ہیں جنگِ اوطاس اور جنگِ ہوازن۔ اوطاس ایک جگہ کا نام ہے اور ہوازن ایک مشہور قبیلہ تھا۔ جس نے اس جنگ میں نمایاں حصّہ لیا تھا۔ لیکن تاریخ میں یہ جنگ جنگِ حنین کے نام سے زیادہ مشہور ہے۔ مکّہ اور طائف کے درمیان بنی ثقیف اور بنی ہوازن دو جنگجو اور سرکش قبیلے آباد تھے۔ اسلام کو جس قدر غلبہ ہوتا تھا وہ اور زیادہ مضطرب ہوتے تھے۔ انہوں نے سوچا کہ اب تک تو مسلمان قریش سے اُلجھے رہے۔ اب جب مکّہ فتح ہوگیا ہے۔ مسلمان ہماری طرف پلٹ پڑیں گے۔ اس لئے کیوں نہ ہم پہلے ہی ان پر حملہ کر دیں چنانچہ یہ دونوں قبیلے اپنی پوری تیاری کے ساتھ لڑنے کے لئے نکلے اور اوطاس کے مقام پر اپنی فوجیں جمع کرلیں۔ یہ جگہ پہاڑوں کے درمیان ایک تنگ گھاٹی میں واقع تھی۔ ان کے جوش وخروش کا یہ عالم تھا کہ عورتوں اور بچّوں کو بھی ساتھ لے لیا۔ تاکہ سپاہی زیادہ بہادری سے لڑیں۔ آنحضرتؐ ابھی مکّہ ہی میں تشریف رکھتے تھے کہ ان لوگوں کے جارحانہ عزائم کی اطلاع ملی۔ آپؐ نے ایک

جاسوس کو حالات معلوم کرنے کے لئے بھیجا۔ اس نے واپس آکر ان کی جنگی تیاریوں کی تصدیق کی اور خبردار کیا کہ اگر جلدی حملہ نہ کیا گیا تو ان کی قوت بہت بڑھ جائے گی۔ آپ بارہ ہزار کا لشکر لے کر روانہ ہوئے جس میں تقریباً دو ہزار مکہ کے نومسلم اور سو کافر بھی تھے۔ جو مالِ غنیمت کے لالچ میں مسلمانوں کے لشکر میں شامل ہوگئے تھے۔ یہ پہلا موقعہ تھا کہ مسلمان اتنی بڑی تعداد میں دشمن کے مقابلہ کے لئے نکلے تھے۔ چنانچہ بعض لوگوں کی زبان سے بے ساختہ نکل گیا کہ آج ہم پر کون غالب آسکتا ہے؟ لیکن انہیں معلوم نہ تھا کہ فتح و ظفر خدا کے اختیار میں ہے۔

حنین پہنچ کر دونوں فوجیں ایک دوسرے کے مقابل صف آرا ہوئیں بنی ثقیف اور بنی ہوازن تمام عرب میں تیر اندازی کے لئے مشہور تھے مسلمانوں کے پہنچنے سے پہلے انہوں نے اپنے ماہر تیر انداز دروں اور گھاٹیوں میں چھپا دئے۔ جوں ہی مسلمانوں کا پہلا دستہ جس میں مکہ کے نومسلم تھے وادیٔ حنین میں داخل ہوا۔ دشمن کے پوشیدہ تیر اندازوں نے انہیں تیروں پہ دھرلیا۔ مسلمانوں کا ہراول دستہ اس غیر متوقع تیر اندازوں سے بدحواس ہو گیا۔ اور ان کے پاؤں اکھڑ گئے۔ جب پچھلے دستوں نے انہیں بھاگتے ہوئے دیکھا تو وہ بھی بھاگ کھڑے ہوئے۔ بعض مؤرخین کے نزدیک یہ درست نہیں کہ پہلے ہی حملہ میں ان کے پاؤں اکھڑ گئے۔ ان مورخین کا کہنا ہے کہ پہلے حملہ میں مشرکین پسپا ہوئے مگر ابھی پوری طرح ان کو شکست نہ ہوئی تھی کہ مسلمان (جنگِ اُحد کی طرح) مالِ غنیمت پر ٹوٹ پڑے۔ اس سے دشمن کو موقعہ مل گیا اور ان کی مسلسل تیر باری سے مسلمانوں کے پاؤں پھر نہ جم سکے۔

آں حضرتؐ کے ساتھ صرف چند رفیق رہ گئے تھے۔ لیکن آپؐ کے عزم و استقلال میں کوئی فرق نہ آیا۔ آپؐ نے حضرت عباس کو جن کی آواز کافی بلند تھی حکم دیا کہ مسلمانوں کو واپس آنے کی تاکید کریں۔ ان کی آواز سنتے ہی مسلمانوں

کو اپنی غلطی کا احساس ہوا، اور وہ دوبارہ جمع ہو گئے۔ اب کے مسلمان اس جانبازی سے لڑے کہ دیکھتے ہی دیکھتے جنگ کا نقشہ بدل گیا۔ دشمن بھاگ کھڑا ہوا اور بے شمار مال و دولت، عورتیں اور بچے مسلمانوں کے ہاتھ آئے۔ دشمن نے بھاگ کر طائف میں پناہ لی۔

## مسلمانوں کی شکست کے اسباب

تاریخ اسلام میں یہ دوسرا موقعہ تھا کہ مسلمانوں کو شکست ہوئی، اس کے مندرجہ ذیل چند اسباب تھے:

۱۔ ایک وجہ تو یہ تھی کہ اتنے بڑے لشکر کو دیکھ کر مسلمانوں کے دل میں کچھ گھمنڈ پیدا ہو گیا تھا اور انہوں نے اپنی تعداد پر بھروسہ کر کے دشمن کی چالوں کی پروا نہ کی۔

۲۔ دوسری وجہ یہ تھی کہ مسلمانوں کے ہراول دستہ میں مکّہ کے نومسلم نوجوان تھے۔ جو جوانی کے غرور میں پورے ہتھیار بھی پہن کر نہیں آئے تھے۔

۳۔ اس کے علاوہ یہ لوگ تازہ تازہ مسلمان ہوئے تھے۔ اس لئے ان میں مہاجرین اور انصار جیسا استقلال اور ثبات پیدا نہیں ہوا تھا۔

۴۔ دشمن نے میدانِ جنگ میں پہلے پہنچ کر اچھی اچھی جگہوں پر قبضہ کر لیا تھا اور پہاڑی گھاٹیوں اور درّوں میں اپنے ماہر تیر انداز چھپا دئے تھے۔ تیر اندازی میں یہ لوگ اس قدر ماہر تھے کہ عرب میں ان کا کوئی ثانی نہ تھا۔

۵۔ مسلمانوں کو نشیب میں ٹھہر کر جنگ کرنی پڑی اور وہ چاروں طرف سے دشمن کی زد میں تھے۔ جوں ہی جنگ شروع ہوئی ان پر چاروں طرف سے تیر برسنے لگے۔

۶۔ اسلامی لشکر میں کچھ ایسے لوگ بھی موجود تھے جو جہاد کے لئے نہیں بلکہ غنیمت کے لالچ میں آکر شامل ہو گئے تھے۔ ان میں تقریباً سو

کافر بھی تھے۔ جو محض اس غرض سے شریک ہوئے تھے کہ مسلمانوں کو عین جنگ میں دھوکا دیں۔

اوپر بیان ہو چکا ہے کہ میدانِ حنین سے بھاگ کر دشمن نے طائف میں پناہ لی۔ طائف کے گرد بڑی مضبوط فصیل تھی۔ یہ لوگ بہت سا کھانے پینے کا سامان جمع کر کے قلعہ بند ہو بیٹھے۔ مسلمانوں نے اٹھارہ بیس دن تک بڑی سختی سے محاصرہ کیا اور پہلی بار منجنیق اور دوسرے قلعہ شکن آلات استعمال کئے۔ لیکن قلعہ سر نہ ہو سکا۔ آخر ایک معزز صحابی نے آنحضرت کو رائے دی کہ "لومڑی اپنے بھٹ میں گھس گئی ہے۔ اگر کوشش جاری رہی تو پکڑی جائے گی۔ لیکن اگر چھوڑ دی جائے تب بھی کچھ اندیشہ نہیں"۔ (شبلی اوّل - ۵۴۲) آپؐ نے یہ مشورہ قبول کر لیا اور محاصرہ اُٹھا لیا۔ کچھ مدت کے بعد یہ لوگ خود مدینہ حاضر ہوئے اور اسلام لے آئے۔

جنگِ حنین میں بے شمار مال و دولت مسلمانوں کے ہاتھ آیا۔ آپؐ نے تمام مالِ غنیمت شرعی قوانین کے مطابق مسلمانوں میں تقسیم کر دیا۔ لیکن "تالیفِ قلوب" کی خاطر ان لوگوں کو زیادہ حصہ دیا جو نئے نئے مسلمان ہوئے تھے۔ ان میں زیادہ تر قریش تھے۔ انصار میں سے بعض لوگوں کو یہ بات ناگوار گزری اور انہوں نے زیرِ لب شکایت کی کہ آپؐ نے قریش کو مال زیادہ دیا اور انصار کو محروم رکھا۔ حالانکہ ان کی تلواریں ابھی تک قریش کے خون سے رنگین ہیں۔ یہ بات کسی طرح آپؐ کے کانوں تک پہنچی تو آپؐ نے انصار کو جمع کر کے ایک تقریر کی۔ یہ تقریر فنِ خطابت کا ایک بہترین نمونہ ہے۔ آپؐ نے فرمایا کہ یہ (قریش) نئے نئے مسلمان ہوئے ہیں۔ میں نے ان کا دل رکھنے کے لئے انہیں ان کے حصے سے زیادہ مال دیا ہے۔ اے انصار! کیا تم یہ پسند نہیں کرتے کہ اور لوگ تو اونٹ اور بکریاں لے جائیں اور تم خدا کے رسول کو اپنے گھر لے جاؤ۔ خدا کی قسم مجھے تم سے اتنی محبت ہے کہ اگر مہاجر نہ ہوتا

تو انصاری ہونا پسند کرتا اور اگر لوگ جدا جدا راستے اختیار کریں تو میں انصار کا راستہ اختیار کروں گا۔" یہ سحر آفریں تقریر سُن کر انصار پکار اُٹھے کہ "ہمارے لئے خدا کا رسول ہی کافی ہے۔"

عرب میں دستور تھا کہ جنگ کے بعد جنگی قیدیوں کو ان کے رشتہ دار زرِ فدیہ دے کر چھڑا لے جاتے تھے۔ جنگِ حنین کے موقعہ پر دشمن کے چھ ہزار قیدی مسلمانوں کے قبضہ میں آئے تھے۔ جنگ کے بعد آپؐ نے کافی دیر انتظار کیا۔ لیکن کئی دن گزرنے پر بھی کوئی نہ آیا۔ جب مالِ غنیمت تقسیم ہو چکا تو دشمن کا ایک وفد قیدیوں کی رہائی کے لئے حاضر ہوا۔ آپؐ کی رضاعی والدہ دائی حلیمہ اسی قبیلہ سے تعلق رکھتی تھیں۔ اس لئے آپؐ فدیہ لئے بغیر انہیں رہا کرنا چاہتے تھے۔ آپؐ نے جواب دیا کہ میں تنہا اس معاملہ میں مختار نہیں۔ میں صرف اپنا حصّہ تمہیں واپس کر سکتا ہوں۔ عام رہائی کی تدبیر یہ ہے کہ نماز کے بعد جب تمام مسلمان جمع ہوں، تم یہ درخواست پیش کرو۔ میں تمہاری سفارش کروں گا۔ انہوں نے ایسا ہی کیا۔ آپؐ نے مجمع کے سامنے اُٹھ کر فرمایا کہ "میں اپنے اور اپنے رشتہ داروں کا حصّہ واپس کرتا ہوں اور مسلمانوں سے بھی درخواست کرتا ہوں کہ وہ بھی ایسا ہی کریں۔ چنانچہ تمام مسلمانوں نے آپؐ کی آواز پر لبیک کہی اور اپنے اپنے قیدی چھوڑ دئے۔

## جنگِ تبوک سنہ ۹ھ

اس سے پہلے ذکر ہو چکا ہے کہ عرب اور شام کے درمیانی سرحدی علاقے میں بنی غسان حکومت کرتے تھے۔ یہ لوگ عرب تھے۔ لیکن مدتوں سے عیسائی ہو گئے تھے اور اب قیصرِ روم کے باجگزار تھے۔ انہی کے ایک بادشاہ شرجیل نے آنحضرتؐ کے قاصد کو قتل کر دیا تھا۔ جس کی وجہ سے جنگِ موتہ پیش آئی تھی۔ سنہ ۹ھ میں یہ افواہ مشہور ہو گئی کہ رومیوں کا ایک بہت

بڑا لشکر مدینہ پر حملہ کرنے کے لئے جمع ہو رہا ہے۔ جنگِ موتہ کے وقت سے رومیوں کے حملہ کا خطرہ محسوس کیا جا رہا تھا، اور عرب میں عموماً رومیوں کے متوقع حملہ کے متعلق افواہیں اٹھتی رہتی تھیں، اس لئے آں حضرتؐ کے پاس اس افواہ کو باور کرنے کے قوی اسباب تھے۔ عین اس وقت شامی تاجروں کے ایک گروہ نے، جو مدینہ آیا ہوا تھا۔ اس افواہ کی تصدیق کر دی۔ اس کے ساتھ ہی یہ افواہ بھی پھیل گئی کہ قیصرِ روم ہرقل نے عیسائی عربوں کی درخواست پر چالیس ہزار رومی فوج بھیج دی ہے۔ اس بنا پر آن حضرتؐ نے اسلامی فوج کو تیاری کا حکم دے دیا۔ اس سال عرب قحط سے دو چار تھا۔ موسم بھی گرم تھا۔ اور سفر بھی بہت لمبا۔ منافقین نے مسلمانوں کو بہکانے کی کوشش کی۔ لیکن اس پر بھی تیس ہزار مجاہد تیار ہو گئے۔ یہ لشکر اس سے بھی بڑا ہوتا۔ لیکن بہت سے مسلمان ایسے تھے جو اتنے لمبے عرصے کے سفر کی استطاعت نہ رکھتے تھے۔ لہٰذا چندہ کرنے کی ضرورت پیش آئی اکثر صحابہؓ نے بڑی بڑی رقمیں لا کر دیں۔ حضرتِ عثمانؓ نے دس ہزار دینار تین سو اونٹ اور پچاس گھوڑے پیش کئے۔ حضرتِ عمرؓ نے اپنا آدھا مال حاضرِ خدمت کیا۔ حضرتِ ابوبکر صدیقؓ ان سے بھی بڑھ گئے انہوں نے اپنا تمام مال و متاع آنحضرتؐ کے قدموں میں لا کر رکھ دیا۔ آپؐ نے پوچھا کہ ابوبکرؓ اپنے بال بچوں کے لئے بھی کچھ چھوڑا ہے یا نہیں؟ حضرتِ ابوبکرؓ نے نہایت اطمینان سے جواب دیا کہ میرے لئے خدا اور اس کا رسول کافی ہیں۔ اس واقعہ کے متعلق علامہ اقبالؒ نے ایک مشہور نظم لکھی ہے جس کا آخری شعر ہے ؂

پروانوں کو چراغ، عنادل کو پھول بس
صدیقؓ کے لئے ہے خدا کا رسول بس

الغرض آپؐ تیس ہزار کا لشکر لے کر روانہ ہوئے اور حضرت علیؓ

کو اپنے خاندان کی دیکھ بھال کے لئے مدینہ چھوڑ گئے۔ تبوک (شامی سرحد کے قریب مدینہ اور دمشق کے درمیان ایک مقام) پہنچ کر معلوم ہوا کہ حملہ کی افواہ غلط تھی۔ آنحضرتؐ نے بیس روز تک تبوک میں قیام فرمایا۔ یہاں اس سرحدی علاقے کے بعض سردار آپؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور آپؐ سے معاہدے کر لئے۔ چونکہ کوئی رومی لشکر مقابلہ پہ نہ تھا اور یہاں سے آگے بڑھنے کے لئے زیادہ تیاری کی ضرورت تھی، اس لئے تبوک میں بیس دن قیام کے بعد آپؐ مدینہ واپس آ گئے۔ تبوک آخری مہم تھی جس میں آپؐ نے بہ نفسِ نفیس حصّہ لیا۔

## حج اکبر ۹ھ

۸ھ میں مکّہ فتح ہو چکا تھا۔ لیکن کعبہ کا انتظام ابھی تک مشرکین ہی کے ہاتھ میں تھا۔ اور حج کی تمام رسوم بھی زمانۂ جاہلیت کی یادگار تھیں۔ تبوک سے واپس آکر آپؐ نے حضرتِ ابوبکرؓ کو تین سو مسلمانوں کے ساتھ مراسم حج ادا کرنے کے لئے بھیجا۔ حضرتِ ابوبکرؓ نے حاجیوں کو اسلامی طریقہ کے مطابق حج کرنے کے مراسم سکھلائے۔ اس کے بعد حضرتِ علیؓ نے آں حضرتؐ کا ایک اعلانِ عام پڑھ کر سُنایا جس کا خلاصہ یہ تھا کہ اب کوئی مشرک خانہ کعبہ میں داخل نہ ہو اور نہ ہی کوئی شخص جاہلیت کی رسم کے مطابق برہنہ ہو کر طواف کرے۔ ساتھ ہی یہ بھی اعلان کیا کہ وہ تمام معاہدے جو مشرکین کے ساتھ تھے، چار مہینے کے بعد ختم کر دئے جائیں گے۔ چونکہ یہ پہلا حج تھا جو سنّتِ ابراہیمیؑ کے مطابق ادا کیا گیا اس لئے اس کو قرآنِ پاک نے حج اکبر کے نام پکارا ہے۔ یہ ایک قسم کا اعلان تھا کہ اب دورِ جاہلیت ختم ہو گیا ہے۔

## وفود کی آمد ۱۰ھ

صلح حدیبیہ کے بعد جب عرب کے مختلف قبائل کو مسلمانوں سے ملنے جلنے اور ان کے

مذہب کو سمجھنے کا موقعہ ملا تو عام طور پر ان میں اسلام قبول کرنے کا میلان پیدا ہوگیا۔ لیکن چونکہ قریش ان کے دینی پیشوا تھے، اس لئے تمام عرب اس بات کا منتظر تھا کہ دیکھیں اسلام اور کفر کی آخری آویزش میں کون جیتتا ہے؟ جب مکہ فتح ہو چکا تو یہ انتظار ختم ہوگیا۔ فتح مکہ کے بعد جب قریش مسلمان ہو گئے تو دوسرے قبیلے بھی دھڑا دھڑ اسلام میں داخل ہونے لگے۔ اب انہیں صاف نظر آرہا تھا کہ اسلام کے مقابلے میں کوئی طاقت نہیں ٹھہر سکتی۔ جن لوگوں نے خود بارگاہِ نبویؐ میں حاضر ہوکر اپنے اپنے قبیلہ کی طرف سے اسلام قبول کیا یا اسلامی ریاست کی حفاظت میں آ گئے۔ مسلم مؤرخین ان کو وفود کے نام سے پکارتے ہیں۔ (وفود جمع وفد کی، یعنی کسی جماعت کی طرف سے نمائندہ اشخاص) ان وفدوں کے سامنے عموماً دو مقصد ہوتے تھے۔ مذہبی اور سیاسی۔ یعنی ایک طرف تو اسلام کی دولت سے مالا مال ہوں اور دوسری طرف اسلامی ریاست کی حفاظت میں آ جائیں۔ لیکن بعض ایسے وفد بھی تھے جن کا مقصد صرف سیاسی تھا۔ خیبر کی مثال سے ان پر واضح ہو چکا تھا کہ وہ اسلام لانے پر مجبور نہیں بلکہ جزیہ یا خراج دے کر وہ اسلامی ریاست کی حفاظت میں آ سکتے ہیں۔ ان وفدوں کی تعداد بھی مختلف بیان کی جاتی ہے۔ ایک مؤرخ نے تو ایک سو چار وفدوں کے حالات بہم پہنچائے ہیں۔ لیکن زیادہ قرینِ قیاس تعداد تیس پینتیس ہے۔ یہ وفد زیادہ تر سنہ ۹ھ میں آئے۔ اس لئے اس سال کو عام الوفود یعنی وفدوں کا سال کہتے ہیں۔

جن بڑے بڑے قبیلوں نے وفد بھیجے ان کے نام یہ ہیں:۔ بنی تمیم۔ بنی سعد۔ بنی اشعر۔ بنی طے۔ بنی ثقیف، بنی تغلب اور بنی نجران۔ ان سب کی تفصیل کی ضرورت نہیں۔ لیکن ان میں

بنی بجزان کا وفد خاص طور پر قابلِ ذکر ہے۔ کیونکہ اس سے آنحضرتؐ کی مذہبی رواداری اور فراخ دلی کا ثبوت ملتا ہے۔ بنی بجزان نسلاً عرب لیکن مذہباً عیسائی تھے۔ انہیں عیسائیت سے اس درجہ شغف تھا کہ انہوں نے بجزان میں ایک بہت بڑا کلیسا تعمیر کر رکھا تھا جس کو وہ کعبہ کہتے تھے۔ اور حرمِ پاک کا جواب سمجھتے تھے۔ بنی بجزان کے وفد میں ساٹھ آدمی تھے جن میں ان کے بڑے بڑے راہب اور مذہبی پیشوا شامل تھے۔ آنحضرتؐ نے انہیں مسجد نبوی میں اُتارا اور جب اُن کی نماز کا وقت آیا تو انہیں مسجد کے ایک حصّے میں نماز ادا کرنے کی اجازت دی۔ ان لوگوں نے آپؐ سے مختلف مذہبی مسائل پر گفتگو کی۔ چونکہ مدینہ میں ان کے آنے کا مقصد اسلام لانا نہیں بلکہ سیاسی معاہدہ کرنا تھا، اس لئے یہ وفد چند دن مدینہ میں رہ کر واپس چلا گیا۔

ان وفود کی آمد کا یہ نتیجہ نکلا کہ تھوڑے ہی عرصے میں اسلام عرب کے کونے کونے میں پھیل گیا۔ آنحضرتؐ ان وفدوں کے ارکان کے ساتھ نہایت محبّت سے پیش آتے انہیں اسلام کی تعلیمات سے واقف کراتے اور جب وہ جاتے تو انہیں تحفے تحائف دے کر رخصت کرتے۔ آپؐ کے اس برتاؤ نے ان کے دل موہ لئے اور اس طرح تھوڑے ہی عرصے میں تمام عرب اسلام کے دائرے میں داخل ہو گیا۔

# باب ۱۴

# حجۃ الوداع اور وفات

## حجۃ الوداع ۱۰ھ

جب سارے عرب میں اسلام کی روشنی پھیل چکی تو آپؐ نے اس بات کی ضرورت محسوس کی کہ اسلامی شریعت اور اخلاق کے بنیادی اصولوں کا پھر اعادہ کیا جائے۔ اس مقصد کے لئے آپؐ نے حج کا موقعہ مناسب سمجھا۔ کیونکہ اس موقعہ پر تمام عرب کے مسلمان ایک جگہ جمع ہو سکتے تھے۔ جب آپؐ نے حج کا اعلان فرمایا تو ایک لاکھ مسلمان آپؐ کے ہم رکاب چلنے پر تیار ہو گئے۔ یہ حج آپؐ کا آخری حج تھا۔ اس لئے تاریخ میں اسے حجۃ الوداع کے نام سے پکارا جاتا ہے۔ حج کے مراسم سے فارغ ہو کر آپؐ منیٰ کے میدان میں تشریف لے گئے اور وہاں تقریباً ایک لاکھ کے مجمع کے سامنے اپنا تاریخی خطبہ دیا جو حجۃ الوداع کی مناسبت سے خطبۃ الوداع کے نام سے موسوم ہے (دراصل یہ دو خطبے تھے جو آپؐ نے یکے بعد دیگرے دئے۔ لیکن چونکہ دوسرے خطبے میں پہلے خطبے کی بہت سی باتیں دہرائی گئی تھیں۔ اس لئے مورخینِ اسلام انہیں ایک ہی خطبے کے دو حصے شمار کرتے ہیں۔) یہ خطبہ امت کے نام آپؐ کا آخری پیغام یا وصیت کہا جا سکتا ہے۔

آپؐ نے فرمایا:-

"لوگو! جو کچھ میں کہوں اسے توجہ سے سنو۔ شاید اگلے سال

پھر یہ موقع نہ ملے۔ دیکھو! جس طرح تم اس دن، اس مہینہ اور اس شہر کی عزت کرتے ہو، اسی طرح تمہاری جان اور تمہارا مال اور تمہاری آبرو ایک دوسرے کے نزدیک قابلِ احترام ہیں۔ زمانۂ جاہلیت کے تمام دستور آج میرے پاؤں کے نیچے ہیں (یعنی میں انہیں ملیا میٹ کرتا ہوں) جاہلیت کے تمام خون (انتقام) باطل کئے جاتے ہیں۔ اور سب سے پہلے میں اپنے خاندان کا خون باطل کرتا ہوں۔ اور زمانۂ جاہلیت کی سُود کی رسم بھی اب بند کی جاتی ہے۔ اس کے ساتھ عباس بن عبدالمطلب کے سُود کی رقم بھی چھوڑی جاتی ہے۔

لوگو! عورتوں کے معاملہ میں خدا سے ڈرو۔ وہ تمہارے ہاتھوں میں خدا تعالیٰ کی امانت ہیں۔ پس تم ان سے نیک سلوک کرو۔ تمہارا عورتوں پر اور عورتوں کا تم پر حق ہے۔ دیکھو! غلاموں کے ساتھ برابر کا سلوک کرنا۔ جو خود کھاؤ، وہی ان کو کھلاؤ۔ اور جو خود پہنو وہی ان کو پہناؤ اور ان سے کوئی خطا ہو تو اسے معاف کر دو۔

لوگو! تم سب کا ربّ ایک ہے۔ اور تم سب ایک ہی باپ (آدم) کی اولاد ہو۔ عربی کو عجمی پر اور سرخ کو سیاہ پر کوئی فوقیت نہیں۔ تم سب میں سے زیادہ معزز وہ ہے جو سب سے زیادہ خدا سے ڈرنے والا ہے۔

دیکھو! اگر کوئی ناک کٹا حبشی بھی تمہارا امیر ہو اور وہ خدا کی کتاب کے مطابق تمہاری قیادت کرے تو اس کی اطاعت اور فرمانبرداری کرو۔ دیکھو تمام مسلمان بھائی بھائی ہیں۔ میرے بعد گمراہ ہو کر ایک دوسرے کو قتل نہ کرنا۔ تم کو خدا کے سامنے حاضر ہونا پڑے گا۔

اور وہ تم سے تمہارے افعال کی باز پرس کرے گا۔ میں تمہارے لئے دو چیزیں چھوڑے جاتا ہوں۔ اللہ کی کتاب اور اپنی سُنت۔ جب تک تم انہیں مضبوط پکڑے رہوگے، تم کبھی گمراہ نہ ہوگے۔"

یہ ہے آپؐ کے خطبے کا خلاصہ۔ آپؐ اونٹنی پر سوار تھے، اور سب لوگ آپؐ کے اردگرد جمع تھے۔ آپؐ جو کچھ فرماتے تھے۔ دوسرے لوگ بلند آواز سے دہراتے جاتے تھے۔ تاکہ سب لوگوں تک آپؐ کی باتیں پہنچ جائیں۔ جب آپؐ یہ خطبہ دے رہے تھے تو درمیان میں حاضرین سے پوچھتے جاتے تھے کہ بتاؤ! میں نے پیغام خداوندی تم تک پہنچا دیا۔ جب حاضرین جواب دیتے تھے کہ ہاں یا رسول اللہ! آپؐ نے تبلیغ کا حق ادا کر دیا تو آپؐ فرماتے تھے کہ اے اللہ! تو گواہ رہ!

## خطبۃ الوداع کے سماجی اور اخلاقی تصورات

چونکہ زمانۂ جاہلیت کا پرانا نظام چکنا چور ہو چکا تھا اور اس کی جگہ اسلامی نظام نے لے لی تھی، اس لئے آپؐ نے اس تاریخی خطبے میں بعض ایسے اصولی نکات پیش کئے، جن پر اسلامی ضابطۂ حیات کی عمارت استوار ہوتی تھی۔ اس میں سب سے پہلے تو صلح اور آشتی کا سبق تھا۔ کیونکہ امن ہی انسان کی تمدنی زندگی کا ضامن ہے۔ اس کے بعد آپؐ نے زمانۂ جاہلیت کے وحشیانہ قوانین اور رسوم کی منسوخی کا اعلان کیا اور انسانی سماج کے بعض مظلوم طبقوں کے حقوق کی حفاظت کی تلقین کی اور سب سے آخر میں اسلامی مساوات پر زور دیا۔ اس کے مندرجہ ذیل نکات قابلِ غور ہیں:-

۱۔ عرب تمدنی لحاظ سے دنیا کی دوسری قوموں سے بہت پست اور پیچھے تھے۔ عرب میں جان و مال کی کچھ قیمت نہ تھی بلکہ لوٹ مار ان کا

ذریعۂ معاش تھی ۔ جو شخص جس کو چاہتا تھا قتل کر دیتا تھا ۔ اور جس کا مال چاہتا تھا ، چھین لیتا تھا ۔ آپؐ نے ایک دوسرے کے ساتھ صلح اور آشتی سے رہنے پر زور دیا اور قتل اور غارت گری کو حرام قرار دیا ۔ آپؐ نے فرمایا : " جس طرح تم اِس دن ، اس مہینے اور اس شہر کی عزت کرتے ہو ، اسی طرح تمہاری جان اور تمہارا مال اور تمہاری آبرو ایک دوسرے کے نزدیک قابلِ احترام ہیں " ۔

۲ ۔ اس کے بعد آپؐ نے دورِ جاہلیت کے بعض بے ہودہ قوانین اور رسومات کی تنسیخ کا اعلان کیا ۔ ان میں سب سے وحشیانہ رسم خون کا بدلہ خون تھی جو عربوں کے قبائلی نظام میں قرن ہا قرن سے رائج تھی ۔ یہ اس زمانے کی یادگار تھی جب انسانی تہذیب و تمدن اپنے ابتدائی دور میں تھے ۔ اور لاقانونی کا دور دورہ تھا ۔ اُس وقت انسان کنبے یا قبیلے کے زیرِ سایہ ہی رہ کر اپنی حفاظت کر سکتا تھا ۔ عرب تمدنی لحاظ سے ابھی تک ، اس ابتدائی دور میں تھے ۔ ریاست یا مرکزی حکومت کی غیر موجودگی میں کنبہ یا قبیلہ ہی ایک شخص کی جان کا ضامن تھا ۔ اس لئے عربوں میں خون کا انتقام ، ایک قسم کا خاندانی فرض سمجھا جاتا تھا ۔ ایک قتل پر قبیلے کے قبیلے آپس میں اُلجھ پڑتے تھے ۔ اور لڑائیوں کا ایک لا متناہی سلسلہ شروع ہو جاتا تھا اس طرح عرب کی سرزمین ہمیشہ خون سے رنگین رہتی تھی ۔ اب جب کہ اسلام نے تمام عرب قبائل کو متحد کر کے ایک ریاست یعنی مرکزی حکومت کی بنیاد رکھ دی تھی ۔ اس وحشیانہ رسم کی ضرورت باقی نہ رہی تھی ۔ اسی لئے آپؐ نے فرمایا : ۔

" زمانۂ جاہلیت کے تمام خون (انتقام) باطل کئے جاتے ہیں " ۔

اس معاملہ میں سب سے پہلے پیش قدمی آپؐ نے کی اور اپنے خاندان (بنی ہاشم) کے تمام خون معاف کر دیئے۔ یہ فیصلہ عربوں کے سیاسی ارتقا کی طرف ایک اور قدم تھا اور عرب کی سرزمین ہمیشہ کے لئے آپؐ کی ممنون ہے۔

۳۔ اس زمانے میں سُود کی قبیح رسم بھی جاری تھی۔ تمام عرب میں سُودی کاروبار کا جال پھیلا ہوا تھا۔ یہ قبیح رسم غالباً یہودی عرب میں لائے تھے اور انہوں نے سُود کی بھاری بھاری شرحیں مقرر کر رکھی تھیں۔ سُود کی سخت گیری کا یہ عالم تھا کہ بعض لوگ ہمیشہ کے لئے اپنے قرض خواہوں کے غلام بن کر رہ گئے تھے۔ مدینہ کے یہودی تو بعض اوقات عورتوں اور بچوں کو بھی رہن رکھ لیتے تھے۔ آپؐ نے اس ظالمانہ کاروبار کی دھجیاں بکھیر دیں اور سب سے پہلے اپنے ہی خاندان سے اس کی ابتدا کی۔ آپؐ کے چچا عباس کا بڑا وسیع سُودی کاروبار تھا آپؐ نے اعلان فرما دیا کہ عباس کی تمام سُود کی رقمیں چھوڑی جاتی ہیں۔

۴۔ اس کے بعد آپؐ نے بنی نوعِ انسان کے دو مظلوم ترین طبقوں کے حقوق کی حفاظت کا اعلان فرمایا۔ یہ مظلوم طبقے عورتیں اور غلام تھے۔ اسلام سے پہلے عورت کی حیثیت ایک غلام سے کسی صورت میں بہتر نہ تھی۔ وہ اپنے خاوند کی ملکیت سمجھی جاتی تھی اور عرب میں تو یہ دستور تھا کہ باپ کے مرنے کے بعد بیٹا اپنی سوتیلی ماؤں کا مالک سمجھا جاتا تھا۔ بعض ممالک خصوصاً قدیم ہندوستان میں عورتیں جُوئے میں داؤں پر لگائی جا سکتی تھیں۔ آپؐ نے اپنے خطبہ میں تصریح فرما دی کہ عورتوں کے حقوق مردوں کے برابر ہیں۔ دنیا کی تاریخ میں پہلی بار عورت کو مساویانہ حقوق عطا ہوئے۔ اس کے ساتھ ہی غلاموں کے

متعلق ارشاد ہوا کہ غلاموں کے ساتھ برابر کا سلوک کرنا چاہیئے۔ آپؐ نے مسلمانوں کو تاکید کی کہ جو خود کھاؤ وہی ان کو کھلاؤ اور جو خود پہنو، وہی ان کو پہناؤ۔ آپؐ نے غلام کا درجہ بلند کر کے اسے گھر کے ایک رُکن کی حیثیت عطا کی، بلکہ غلاموں کو تخت و تاج کا وارث بنا دیا۔

۵۔ دُنیا کے تمام فسادات کا اصل الاساس نسلی، جغرافیائی اور لسانی امتیازات ہیں۔ ظہورِ اسلام کے وقت (جیسا کہ آج کل بھی ہے) مخلوقِ خدا مختلف طبقوں میں بٹی ہوئی تھی۔ غریب لوگ امرا کی ہمسری نہیں کر سکتے تھے اور گورے کو کالے پر محض رنگ کی بنا پر تفوق حاصل تھا۔ آپؐ نے یہ تمام امتیازات مٹا کر انسانیت کو ایک ہی سطح پر لا کر کھڑا کر دیا۔ آپؐ نے یہ اعلان کر دیا کہ اللہ کے نزدیک تمام انسان برابر ہیں۔ کیونکہ ان کا پالنے والا ایک ہے اور وہ آدم کی اولاد ہیں، اور آدم مٹّی سے بنے تھے۔ عربی کو عجمی پر کوئی برتری حاصل نہیں۔ ہاں اگر کوئی چیز مابہ الامتیاز ہے تو وہ نیکی ہے، تقوٰی ہے۔ اللہ کے نزدیک معزز وہی ہے جو سب سے زیادہ خدا سے ڈرنے والا ہے۔

۶۔ اس کے بعد آپؐ نے امت کے جماعتی نظم کو برقرار رکھنے کے لئے مسلمانوں کو اطاعتِ امیر کا سبق سکھلایا۔ آپؐ نے ہدایت کی کہ اگر کوئی ناک کٹا حبشی (یعنی حقیر سے حقیر شخص) بھی تم پر امیر مقرر ہو جائے تو تم پر اس کی مکمل فرماں برداری لازم ہے۔ بشرطیکہ اس کے احکام کتاب و سنّت کے مطابق ہوں۔

۷۔ سب سے آخر میں آپؐ نے اُمت کو اخوت، اتحاد اور اتفاق کا سبق دیا اور مسلمانوں کو آپس کی خانہ جنگی سے منع فرمایا۔ کیونکہ تفرقہ

اندازی تو معمولی کو گھن کی طرح کھا جاتی ہے۔ آپس کی تفرقہ اندازی اور گمراہی کا صرف ایک ہی علاج ہے اور وہ یہ کہ مسلمان اللہ کی کتاب کو مضبوطی سے پکڑے رہیں۔

## وفات

حجۃ الوداع کے دوران ہی میں آپؐ پر یہ آیت اتری تھی:

اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ وَ اَتْمَمْتُ عَلَیْکُمْ نِعْمَتِیْ

(ترجمہ) آج کے دن میں نے تمہارے لئے دین کو کامل کر دیا اور اپنی نعمتیں پوری کر دیں۔

اس آیت میں جہاں ایک طرف دین کے کامل ہونے کی بشارت دی گئی تھی۔ وہاں اس میں یہ اشارہ بھی موجود تھا کہ آپؐ کا تبلیغی مشن پورا ہو گیا ہے۔ اسی لئے آپؐ نے اپنے تاریخی خطبۃ الوداع کے آغاز میں فرما دیا تھا کہ میں شاید آئندہ سال تمہیں نہ مل سکوں۔ آغازِ علالت سے ایک دن پہلے آپؐ نے اسامہ بن زید کو شہیدانِ موتہ کا بدلہ لینے کے لئے ایک فوجی مہم کا سرِ عسکر مقرر کر دیا۔ اس لشکر میں حضرتِ ابو بکرؓ اور عمرؓ جیسے عظیم الشان صحابہؓ بھی معمولی سپاہیوں کی حیثیت سے اسامہ بن زید کے ماتحت تھے۔ اس طرح آپؐ نے اسلامی مساوات کی ایک اور عملی مثال قائم کر دی۔ ابھی یہ لشکر مدینہ ہی میں تھا کہ ماہِ صفر کے آخری دنوں میں (صحیح تاریخ کے بارے میں اختلاف ہے)، شدید سر درد کا عارضہ ہو گیا۔ جس نے بعد میں تیز بخار کی صورت اختیار کر لی۔ اس بیماری کے دوران میں آپؐ حضرتِ عائشہؓ کے حجرے میں رہے۔ ایک دن آپؐ نے سر پر بہت سا ٹھنڈا پانی ڈلوایا تاکہ بخار کی تیزی کم ہو

اور سر باندھ کر مسجد میں نماز پڑھنے کے لئے تشریف لائے۔ وعظ کے دوران میں آپؐ نے فرمایا کہ "اللہ تعالیٰ نے ایک بندے کو اختیار دیا ہے کہ چاہے وہ اس دُنیا کی نعمتوں کو پسند کرے یا جو نعمت اللہ کے پاس ہے وہ لے لے۔ سو اس بندہ نے اللہ تعالیٰ کے ہاں کی نعمتوں کو پسند کر لیا۔" آپؐ کی زبانِ مبارک سے یہ الفاظ سُن کر حضرتِ ابوبکرؓ سمجھ گئے کہ آپؐ اپنی موت کی طرف اشارہ کر رہے ہیں اور وہ رو پڑے۔ سات آٹھ دن کی علالت کے بعد آپؐ اس قدر کمزور ہو گئے کہ آپؐ کو مسجد تک آنے میں تکلیف ہونے لگی۔ آپؐ نے حکم دیا کہ آپؐ کی غیر حاضری میں حضرتِ ابوبکرؓ نماز پڑھائیں۔

اس دوران میں آپ کا مرض روز بروز بڑھتا رہا۔ ایک دن آپؐ کو کچھ افاقہ تھا۔ آپؐ نے اپنے حجرے کا پردہ اُٹھا کر دیکھا کہ مسلمان حضرتِ ابوبکرؓ کی امامت میں اپنا مذہبی فریضہ ادا کرنے میں مصروف ہیں۔ آپؐ کا چہرہ خوشی کے مارے چمک اُٹھا۔

* پیر کا دن تھا اور یکم ربیع الاوّل تھی (تاریخوں میں اختلاف ہے اس بحث کے لئے دیکھئے شبلی دوم ۱۷۱۔ نٹ نوٹ) صحابہ نے سمجھا کہ اب آپؐ کی طبیعت اچھی ہے اور وہ اٹھ کے اپنے کاموں میں لگ گئے۔ اسی شام کو آپؐ کی طبیعت زیادہ خراب ہو گئی، آخری لمحات میں آپؐ کی زبان پر اَللّٰھُمَّ الرَّفِیْقُ الْاَعْلٰی (اللہ ہی سب سے بہترین رفیق ہے) کے الفاظ تھے۔ تھوڑی دیر کے بعد آپؐ خود اپنے رفیقِ اعلیٰ سے جا ملے۔ وفات کے وقت آپؐ کی عمر قمری حساب سے ۶۳ سال کی تھی۔

جب آپؐ کی وفات کی خبر مشہور ہوئی تو لوگ مسجد میں جمع ہو گئے۔ حضرت عمرؓ نے سمجھا کہ یہ منحوس خبر کسی منافق نے اُڑا

دی ہے۔ اس لئے آپؓ تلوار نکال کر کھڑے ہو گئے اور کہا کہ جو شخص یہ کہے گا کہ رسول اللہ فوت ہو گئے ہیں۔ میں اس کا سر قلم کر دوں گا۔ اتنے میں حضرتِ ابوبکرؓ تشریف لے آئے۔ ان کی طبیعت میں ٹھہراؤ زیادہ تھا۔ وہ سیدھے حضرتِ عائشہؓ کے حجرے میں گئے۔ رُخِ مبارک سے چادر اُٹھا کر دیکھا تو معلوم ہوا کہ آپؐ واقعی فوت ہو چکے ہیں۔ آپ باہر مسجد میں تشریف لائے اور اعلان کیا کہ :۔

"اے لوگو! جو شخص محمدؐ کی عبادت کرتا تھا وہ سمجھ لے کہ آپؐ فوت ہو گئے ہیں۔ اور جو شخص اللہ کی عبادت کرتا تھا اسے معلوم ہونا چاہیئے کہ وہ زندہ ہے اور ہمیشہ زندہ رہے گا"۔

اس کے بعد آپ نے دلیل کے طور پر یہ آیت پڑھی جس کا ترجمہ یہ ہے کہ :۔

"محمدؐ تو صرف اللہ کے ایک رسول ہیں۔ ان سے پہلے بہت سے رسول گزر چکے ہیں۔ تو کیا اگر وہ وفات پا جائیں یا شہید ہو جائیں تو تم اُلٹے پاؤں (اسلام سے) پھر جاؤ گے"۔

یعنی آں حضرتؐ اسلام سکھانے آئے تھے۔ اب دین مکمل ہو چکا ہے۔ اب آپؐ کی وفات سے دین میں کوئی نقص واقع نہیں ہو سکتا دینِ حق اپنی جگہ پر قائم ہے۔ خدائی قانون نہیں کہ موت کے معاملہ میں انبیاء کے ساتھ، عام انسانوں سے الگ سلوک کیا جائے۔ اس تقریر سے مسلمانوں کو سکون ہوا۔

تجہیز و تکفین بدھ کے دن ہوئی۔ غسل و کفن کے بعد یہ سوال پیدا ہوا۔ کہ آپ کو کہاں دفن کیا جائے۔ ممکن ہے یہ سوال بھی باعثِ تنازع بن جاتا مگر حضرتِ ابوبکرؓ کی فہم و فراست پھر آڑے آئی اور آپ نے کہا کہ نبی جہاں فوت ہوتا ہے وہیں دفن

ہوتا ہے۔ چنانچہ آں حضرتؐ کو حضرتِ عائشہؓ کے حجرے میں ہی دفن کر دیا گیا۔ قبر کچی بنائی گئی۔ اور ایک بالشت اُونچی تھی۔

## آنحضرتؐ کے عادات واخلاق

جس طرح اسلام اپنی جامعیت کے لحاظ سے دوسرے مذاہب پر فوقیت رکھتا ہے۔ اسی طرح آنحضرتؐ بھی اخلاق و عادات کے لحاظ سے دوسرے انبیاء سے ممتاز نظر آتے ہیں۔ آپؐ سے پہلے انبیاء کے متعلق تاریخ اس حد تک خاموش ہے کہ ان کی تعلیمات اور جستہ جستہ واقعاتِ زندگی کے علاوہ اور کچھ پتہ نہیں چلتا۔ لیکن محمدؐ تو ایک تاریخی شخصیت تھے۔ ان کے معمولی سے معمولی افعال واقوال بھی تاریخ کے اوراق میں محفوظ ہیں اس لئے ہمیں ان کی سیرت اور کردار کے مطالعہ کرنے میں کوئی دقت نہیں ہوتی۔

ایک دفعہ لوگوں نے حضرتِ عائشہؓ سے پوچھا کہ آپؐ کے اخلاق کیسے تھے؟۔ انہوں نے جواب دیا کہ کیا تم قرآن نہیں پڑھتے۔ جو کچھ قرآن میں ہے وہی کچھ آپؐ کے اخلاق تھے۔ یعنی آپؐ قرآنِ پاک کی تعلیم کا مکمل اور عملی نمونہ تھے اور آپؐ کی ساری زندگی قرآنِ پاک کی تفسیر تھی۔ سب سے بڑھ کر یہ کہ آپؐ کی زندگی سے ہر انسان خواہ وہ زندگی کے کسی شعبے، مرتبہ یا مقام پر ہو، عملی سبق حاصل کر سکتا ہے۔ اسی لئے قرآنِ پاک نے آپؐ کی سیرت اور کردار کو "اسوۂ حسنۃ" یعنی انسانوں کے لئے بہترین نمونہ قرار دیا ہے۔

آپؐ کے اخلاق کے متعلق جس قدر تفصیلات ہم تک پہنچی ہیں، اُن لوگوں کی زبانی ہیں جن کو آپؐ کی سیرت اور اخلاق کو جزاً و کلاً مطالعہ کرنے کے مواقع ملے۔ ان میں آپؐ کی ازواجِ مطہرات خصوصاً

حضرت خدیجہؓ اور حضرتِ عائشہؓ اور آپؐ کے دائمی رفیق حضرتِ ابوبکرؓ حضرتِ عمرؓ وغیرہ ہیں۔ یہ وہ لوگ ہیں، جنہوں نے اپنی عمریں آپؐ کی خدمت اور رفاقت میں گزار دیں۔

سب سے بڑی خوبی جو آپؐ کے کردار میں ہمیں نظر آتی ہے وہ ہے آپؐ کے کردار کی پختگی۔ یعنی جس چیز کو آپؐ نے اچھا سمجھ کر ایک دفعہ اختیار کیا، اس کی ہمیشہ پابندی کی۔ اسی چیز کا نام سنّت ہے۔ سنّت آپؐ کے وہ اعمال و افعال ہیں جن کو آپ ہمیشہ پابندی سے ادا کرتے رہے اور جن کو بغیر کسی قوی سبب کے کبھی ترک نہیں فرمایا۔ اسی لئے کتاب و سنّت (قرآنِ پاک اور آپؐ کی زندگی) کی پیروی تمام مسلمانوں پر لازم ہے۔

آپؐ کے اخلاق و عادات کی رُوح سادگی اور اخلاص تھے۔ آپؐ دُنیا میں رہتے ہوئے دنیا سے بیگانہ تھے۔ اس میں رتّی بھر مبالغہ نہیں کہ آپؐ نے بادشاہی میں فقیری کی۔ آپؐ انتہائی بے کسی کی حالت سے اُٹھ کر بادشاہت کے مرتبے تک پہنچے۔ لیکن آپؐ کی طرزِ رہائش اور ضروریاتِ زندگی وہی رہیں جو یتیمی کی حالت میں تھیں۔ بلکہ بادشاہ بن کر آپؐ نے دُنیا کی آسائشوں کو اور کم کر دیا۔ بادشاہت کو چھوڑ کر فقیر بن جانا اس قدر مشکل نہیں جس قدر یہ کہ انسان بادشاہ ہو کر فقیرانہ زندگی بسر کرے۔ دُنیا کے تمام عیش و آرام اس کے اختیار میں ہوں لیکن وہ اپنے نفس پر اس قدر قابو رکھتا ہو کہ کسی چیز کو اپنے مصرف میں نہ لائے۔ ایک کھجور کی چٹائی اور پانی کا ایک پیالہ اس کے گھر کا کل اثاثہ ہو۔ وفات کے وقت آپؐ کے چند دینار حضرتِ عائشہؓ کے پاس جمع تھے۔ وہ اسی وقت منگوا کر خیرات کرا دئے۔

آپؐ ہر قسم کا کام اپنے ہاتھ سے کرتے تھے۔ کپڑوں کو اپنے ہاتھ

سے پیوند لگاتے تھے۔ گھر میں خود جھاڑو دیتے تھے۔ جوتی پھٹ جائے تو خود مرمت کر لیتے تھے۔ خود اپنی بکریوں کی دیکھ بھال کرتے تھے اور اپنے ہاتھ سے اونٹ باندھتے تھے۔ جب مسجدِ نبوی کی تعمیر ہو رہی تھی تو آپ نے ایک معمولی مزدور کی حیثیت سے کام کیا۔ گھر میں کئی کئی دن آگ نہیں جلتی تھی اور آپ محض کھجوریں کھا کر گزارہ کرتے تھے۔ ہجرت کے بعد مسلمانوں کی مالی حالت اتنی اچھی نہ رہی تھی۔ مگر جوں جوں ان کے کاروبار میں ترقی ہوئی وہ زیادہ آسودہ حال ہوتے گئے۔ مگر آپ کی زندگی میں کوئی تغیر نہ آیا۔ ایک دفعہ آپ کی بیویوں نے آپ سے شکایتاً درخواست کی کہ انہیں بھی زیادہ آسائشات بہم پہنچائی جائیں۔ یہ ایک بالکل جائز مطالبہ تھا۔ لیکن آپ نے انہیں حکم خداوندی سنا دیا کہ اگر تم آرام و آسائش کی زندگی چاہتی ہو تو تم مجھ سے مال و متاع لے کر رخصت ہو جاؤ۔ الغرض آپ نے اپنی زندگی میں کوئی تبدیلی نہ کی اور پہلے کی طرح عسرت اور تنگ دستی میں بسر ہوتی رہی۔ آپ کے لباس میں بھی سادگی تھی۔ پیوند لگے ہوئے کپڑے پہننے میں آپ کو کوئی عار نہ تھی۔ البتہ مردوں کے لئے ریشمی لباس ناپسند فرماتے تھے۔

راست بازی اور لین دین کی صفائی میں آپ کے دشمن بھی معترف تھے اور نبوت سے پہلے آپ امین کے لقب سے پکارے جاتے تھے۔ خود ابوجہل کو اعتراف تھا کہ ہم آپ کو جھوٹا نہیں کہتے بلکہ آپ کے پیغام کو جھوٹا کہتے ہیں۔ راست بازی کے ساتھ آپ قول و قرار کے بھی پکے تھے اور پکے بھی اس حد تک کہ اپنے نقصان کے مقابلہ میں ایفائے عہد کو ہمیشہ ترجیح دیتے تھے۔ ابوجندل کا واقعہ اس بات کا شاہد ہے۔ جنگِ بدر میں دو صحابی جو آپ کی روانگی

کے وقت مدینہ میں موجود نہ تھے ) لڑائی سے ذرا پہلے اسلامی لشکر میں آ پہنچے۔ کفار نے انہیں روک کر وعدہ لے لیا تھا کہ کفار کے خلاف نہیں لڑیں گے ۔ جب وہ آپؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو آپؐ نے انہیں ان کے وعدہ کے بموجب جنگ میں شرکت سے روک دیا حالانکہ کفار کے مقابلہ میں مسلمانوں کی تعداد اس قدر تھوڑی تھی کہ اس میں دو کا اضافہ بھی غنیمت تھا۔ لیکن آپؐ نے ایفائے عہد کو سب چیزوں پر مقدم رکھا۔

آپؐ میں عفو اور درگزر کی صفت اس کمال تک پہنچی ہوئی تھی کہ دنیا میں اس کی نظیر نہیں مل سکتی۔ فتح مکہ کے موقع پر آپؐ نے اُن جباران قریش کو معاف کر دیا جو اسلام کو تباہ کرنے میں اپنی ایڑی چوٹی کا زور لگا چکے تھے اور جنہوں نے آپؐ پر اور غریب مسلمانوں پر طرح طرح کے مظالم توڑے تھے ۔ اس موقعہ پر آپؐ نے عفو اور رحم دلی کی وہ مثال قائم کی کہ تاریخ آج بھی اس پر انگشت بدنداں ہے ۔ اس کے باوجود غیر مسلم مصنفین اگر آپؐ پر (نعوذ باللہ!) سنگدل (CRUEL) ہونے کا الزام لگائیں تو اسے تعصب نہ کہا جائے تو اور کیا ہے ۔ سخت دُکھ اٹھاتے ہوئے بھی آپؐ نے نہ صرف بددعا سے احتراز کیا بلکہ اپنے بدترین دشمنوں کے لئے بھی دعائے مغفرت کی۔ کیونکہ آپؐ تمام دُنیا کے لئے رحمت بن کر آئے تھے ۔ جب بھی آپؐ کو بددعا کے لئے کہا گیا آپؐ نے یہی دُعا کی کہ "اے خدا ! میری قوم کو ہدایت دے کہ وہ جانتے نہیں ۔"

فیاضی طبیعت میں اس قدر تھی کہ کوئی سائل آپؐ کے دروازے سے خالی نہ جاتا تھا۔ اگر پاس کچھ نہ ہوتا تو اس انتظار میں رہتے تھے کہ کہیں سے کچھ آ جائے تو اس سائل کی حاجت پوری کر دیں ۔ وفات

کے وقت صرف چند دینار پاس تھے۔ وہ بھی وفات سے پہلے خیرات میں دے دیئے۔ ایک دفعہ باغ فدک (خیبر کی سرزمین کا ایک ٹکڑا جو آپؐ نے سرکاری ملکیت قرار دے دیا تھا) سے چار اونٹ غلے کے آئے۔ چونکہ آپؐ اپنی حد درجہ کی فیاضی کی وجہ سے ہمیشہ مقروض رہتے تھے اس لئے یہ غلہ بیچ کر قرض ادا کیا گیا۔ مگر اس کے باوجود کچھ غلہ بچ رہا۔ آپؐ نے فرمایا کہ جب تک کچھ بچ رہے گا، گھر نہ جاؤں گا۔ چنانچہ آپؐ نے رات مسجد میں گزاری دوسرے دن جب معلوم ہوا کہ بچا ہوا غلہ بھی غربا میں تقسیم ہو چکا ہے، آپؐ گھر تشریف لے گئے۔

الغرض آپؐ کی ذاتِ گرامی شرافتِ انسانی کے جملہ اوصاف و کمالات کا مجموعہ تھی۔ عفت و عصمت، عدل و انصاف، صبر و قناعت تواضع اور مساوات، مہمان نوازی اور بے تکلفی، شرم و حیا۔ عزم و استقلال۔ ہمت اور شجاعت، آپؐ کی سیرت کے ایسے پہلو ہیں، جن کی تشریح کے لئے دفتر کے دفتر درکار ہیں۔

بعض غیر مسلم مصنفین نے آنحضرتؐ کی خانگی زندگی پر نہایت رکیک حملے کئے ہیں اور آپؐ کو (نعوذ باللہ) شہوانی جذبات کا شکار ٹھہرایا ہے۔ ان کے نزدیک اس الزام کا ثبوت یہ ہے کہ آپؐ نے متعدد شادیاں کیں۔ اب ہم نے یہ دیکھنا ہے کہ اس اتہام میں کہاں تک صداقت ہے اور آپؐ کو کن حالات میں اتنی شادیاں کرنے کی ضرورت پیش آئی؟

۱۔ اس ضمن میں سب سے پہلے یہ بات یاد رکھنے کے قابل ہے کہ ۵۳ برس کی عمر تک آپؐ کے گھر میں صرف ایک بیوی (حضرت خدیجہؓ) تھی۔ درآں حالیکہ عرب میں متعدد بیویاں رکھنے کا رواج

تھا۔ ۵۳ برس کی عمر تک انسان کے قوائے جسمانی ڈھل جاتے ہیں اور وہ بڑھاپے کی حالت کو پہنچ جاتا ہے۔ یہ وہ دور ہے آپؐ کی زندگی کا کہ دوست تو دوست۔ ابوجہل اور ابوسفیان جیسے دشمن بھی آپؐ کی عفت اور عصمت کی قسم کھاتے تھے۔ ۵۲ سال کے عرصہ میں ۲۵ سال تجرد کی زندگی بسر کرنا (آپؐ نے پہلی شادی پچیس سال کی عمر میں کی) اور باقی ۲۸ سال صرف ایک بیوی پر اکتفا کرنا صاف بتلاتا ہے کہ آپؐ کے خیالات شہوانی جذبات سے کس قدر دُور تھے اور آپؐ کو اپنے جذبات پر کس قدر قابو تھا۔

۲۔ آپؐ کی تمام بیویاں سوائے حضرتِ عائشہؓ کے یا تو بیوائیں تھیں یا آپؐ کے ساتھ شادی سے پہلے کسی دوسرے کی زوجیت میں رہ چکی تھیں۔ اس کا سبب یہ نہیں کہ آپؐ کو کنواری لڑکیاں میسّر نہیں آ سکتی تھیں (کون مسلمان ایسا ہوگا جو آپؐ کو اپنی لڑکی دینے پر فخر محسوس کرتا) اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ان شادیوں سے آپؐ کی غرض و غایت کچھ اور تھی۔ یہ تو اُوپر بیان ہو چکا ہے کہ ۵۳ سال کی عمر تک آپؐ کی صرف ایک بیوی تھی۔ حضرتِ خدیجہؓ کی وفات کے بعد آپؐ نے حضرتِ عائشہ صدیقہؓ سے شادی کی اور کچھ عرصہ بعد آپؐ کو ایک بیوہ حضرت سودہ سے نکاح کرنا پڑا۔ یہ کافی عمر رسیدہ بیوہ تھیں۔ ان کا خاوند ہجرتِ حبش سے واپس آ کر وفات پا چکا تھا۔ اور ان کا کوئی سہارا نہ تھا۔ اس وقت مسلمانوں کی تعداد بہت تھوڑی تھی اس لئے آپؐ نے انہیں اپنی زوجیت میں لے لیا۔ ہجرت کے بعد جنگوں کا سلسلہ شروع ہو گیا اور آپؐ کو کئی اور بے سہارا بیواؤں کو اپنی حفاظت میں لینا پڑا۔ چونکہ ابتداءً مسلمانوں کی تعداد تھوڑی تھی اس لئے کئی دفعہ ایسا ہوتا تھا کہ کسی صحابی کے شہید ہونے پر اس کی بیوہ کی

خبرگیری کرنے والا کوئی نہ ہوتا تھا۔ ایسے حالات میں نہ صرف آپؐ کو بلکہ آپؐ کے صحابہ کو بھی متعدد شادیاں کرنی پڑیں۔ جنگ موتہ میں حضرتِ جعفر بن ابو طالب (حضرت علیؓ کے بھائی) شہید ہو گئے تھے، ان کی بیوی سے حضرتِ ابو بکرؓ نے شادی کر لی۔ اسی طرح جنگِ اُحد میں حضرتِ عمرؓ کی صاحبزادی حفصہ کے خاوند شہید ہو گئے تھے، آپؐ نے ان سے بھی شادی کر لی۔ یہ ایک فرض تھا جو آپؐ اور آپؐ کے صحابہؓ پر عائد ہوتا تھا۔ ورنہ بصورتِ دیگر یہ بیوائیں مجبور تھیں کہ کفار سے شادیاں کرلیں۔ جو صریحاً قرآنی احکام کے خلاف ہوتا۔ ان کے علاوہ آپؐ کی دو تین شادیاں سیاسی مصلحت کی بنا پر یا خاص حالات کا نتیجہ تھیں۔ غزوہ بنی المصطلق میں اس قبیلہ کے سردار حارث کی بیٹی جویریہ قیدیوں میں آئیں، اور مالِ غنیمت کی تقسیم پر ایک انصاری کے حوالے ہوئیں۔ اس زمانے میں یہ دستور تھا کہ لونڈی غلام کچھ رقم دے کر آزاد ہو سکتے تھے یہ انصاری ایک خاص رقم کے بدلے ان کو آزاد کرنے پر رضامند ہو گئے۔ لیکن اتنی رقم حضرتِ جویریہ کے پاس نہیں تھی۔ وہ آن حضرتؐ کے پاس آئیں اور امداد کی طالب ہوئیں۔ آپؐ نے وہ رقم ادا کر دی اور بعد میں ان سے نکاح کر لیا۔ اس سے مقصود یہ تھا کہ غیر قریشی قبائل سے بھی تعلقات پیدا کئے جائیں۔ تاکہ ان کی حمایت بھی آپؐ کو حاصل ہو جائے۔ اسی طرح جنگِ خیبر میں حضرتِ صفیہ قید ہوئیں، ان کا خاوند اور باپ اس جنگ میں مارے گئے تھے۔ جب قیدیوں کو تقسیم کرنے کا وقت آیا تو ایک صحابی دحیہ کلبی نے آپؐ سے درخواست کی کہ صفیہ ان کے حوالے کی جائے۔ بعض صحابہ نے عرض کیا کہ صفیہ تو یہودیوں کے رئیس کی بیٹی ہے، اور

وجہیہ نکلی ان کے قابل نہیں۔ یہ دلیل کی آکے ملن کی قرار قبل کرنے کے لیئے آپؐ نے یہی مناسب سمجھا کہ آپؐ خود ان کے رئیس کی بیٹی سے نکاح کریں۔ اس بنا پر آپؐ نے حضرتِ صفیہ سے نکاح کرلیا۔

۳۔ تاریخ سے معلوم ہوتا ہے کہ پرانے زمانے میں کئی کئی بیویاں رکھنے کا رواج تھا۔ سوائے حضرتِ عیسےٰ کے جو تمام عمر کنوارے رہے باقی تمام انبیاء کرام مثلاً حضرتِ ابراہیمؑ۔ حضرتِ یعقوبؑ۔ حضرتِ داؤدؑ حضرت سلیمانؑ اور حضرت موسےٰ وغیرہ کی متعدد بیویاں تھیں۔ اس لیئے اگر آں حضرتؐ نے بعض مخصوص حالات میں ایک سے زیادہ بیویاں کیں تو یہ فعل چنداں قابلِ اعتراض نہیں۔ آنحضرت سے پہلے انبیائے کرام نے بھی تو ایسا کیا۔ بلکہ ایک لحاظ سے آپؐ نے کثرتِ ازدواج (POLYGAMY) کو محدود (LIMIT) کرنے کی کوشش کی۔ آپؐ سے پہلے تو عرب کئی کئی بیویاں کرتے تھے۔

۴۔ ہجرت کے کچھ عرصہ بعد جب مسلمانوں کی مالی حالت بہتر ہوگئی تو ان کے گھروں میں بھی زیادہ آرام و آسائش کی چیزیں میسر آنے لگیں۔ یہ دیکھ کر آپؐ کی ازواجِ مطہرات کے دل میں بھی قدرتاً یہ خواہش پیدا ہوئی کہ انہیں بھی زیادہ آسائشیں مہیا کی جائیں۔ یہ ایک جائز مطالبہ تھا۔ مگر اس کے جواب میں آپؐ نے انہیں حکمِ خداوندی سنایا کہ اگر تم آرام و آسائش کی زندگی چاہتی ہو تو بہتر یہ ہے کہ میرے گھر سے رخصت ہو جاؤ۔ خود سوچیئے کہ کیا یہ الفاظ اس شخص کے منہ سے نکل سکتے ہیں جو شہوانی جذبات کا شکار ہو۔

ان حقائق کی روشنی میں ثابت ہو جاتا ہے کہ آپؐ کی خانگی زندگی کے متعلق غیر مسلم مصنفین جس غلط فہمی کا شکار ہیں وہ سراسر تعصب پر مبنی ہے۔

